کی صورت اختیار کرتی ہے اور پھر پوری قوت خود مختاری اور آزادی سے خارج اور داخل کے تضادات کی نفی کرتی ہوئی لفظ و پیکر میں ڈھل جاتی ہے اور تقلیب پذیری رچاؤ اور اجنبیت کا احساس دلاتی ہے۔

"اے روشنیوں کے شہر" میں موضوع ایک ایسی ہی پیچیدہ اور داخلی کیفیت میں ڈھل جاتا ہے۔ یہ کیفیت اپنی اسراریت انوکھے پن اور تہہ داری کی بناء پر شعوری طور پر سوچے گئے خیال سے قطعی مختلف شکل اختیار کرتی ہے۔ نظم میں زندان کی سنگین دیواروں میں جن کو تنہائی کا زہر چاٹ رہا ہے۔ شاعر اضطراب بے بسی۔ تردد اور امید کی متضاد اور متنوع کیفیات سے دوچار ہے۔ اسے اپنے روشنیوں کے شہر کی فکر دامنگیر ہے جو افق کے پار کہر میں مستور ہے اس کی چشم تخیل کے سامنے وہ شہر ابھرتا ہے اور وہ راست اس سے مخاطب ہوتا ہے۔ وہ اس سے اس کی روشنیوں کی راہ کی سمت کے بارے میں استفسار کرتا ہے۔ اسے شوق کی مانند سپاہ تھک کر بیٹھتی ہوئی نظر آتی ہے۔

تیسرے اور آخری بند میں بھی اس کا تخاطب روشنیوں کے شہر سے برابر قائم ہے وہ سرگوشیانہ لہجے میں کہتا ہے کہ آج وہ فکر مند ہے کیوں کہ غنیم کی جانب سے شب خون کا اندیشہ ہے اور وہ وطن کی لیلاؤں کی خیریت کے لئے مستعد رہے لیکن وہ پُر امید یقین آفرین اور قدرے بلند لہجے میں تلقین کرتا ہے

آج کی شب جب دیئے جلائیں اونچی رکھیں لو۔

مصرعہ ہذا سے معلوم ہوتا ہے کہ کسی سماجی یا مذہبی تقریب کے سلسلے میں پورے شہر میں چراغان کا اہتمام کیا جا رہا ہے لیکن تنہا شاعر کو پس دیوار زندان یہ فکر پریشان کر رہی ہے کہ اس جشن چراغاں میں دشمن حملہ آور نہ ہو جائے۔ یہ بھی ممکن ہے کہ اس شہر آرزو میں لیلائیں روز دیئے جلاتی ہوں اور اسی بنا پر اسے روشنیوں کے شہر سے موسوم کیا گیا ہو۔ لیکن شاعر کو یہ اندیشہ لاحق ہے کہ آج کی رات دشمن شب خون نہ مارے اور ارمانوں کی رومنہ پھیر نہ جائے۔

بدیہی طور پر یہ نظم تجربے کی داخلیت اور تخلیت کے امتیاز سے تمام تر غیر حقیقی اور اسراری ہے اس میں مختلف النوع پیکروں اور علامتوں سے ایک جادوئی منظر نامہ ترتیب پاتا ہے اور زمان و مکان کی میکانکی حد بندیاں معدوم ہو جاتی ہیں۔ سوکھ رہی ہے' اور تنہائی کا زہر دیواروں کو چاٹ رہا ہے' بے رونق زردوں کی گہری لہر۔ کہر کی صورت افق تک چھا جاتی ہے دن میں روشنیوں کے شہر کی جھلک دکھائی دیتی ہے لیکن ہجر کی شہر پناہ ہر جانب کھڑی ہے۔ روشنی اندھیروں کے حصار میں ہے۔ شوق کی سپاہ درماندگی کی شکار ہے اور پھر نظم کے آخری مصرعے۔ جس میں آنے والی شب کو دیئے جلانے کا ذکر ہے دن کی موجودگی کا احساس ہوتا ہے۔ یہ سارے وقوعات نظم کو موضوع کے بنجر پن سے نجات دلا کر تجربے کی رنگا رنگی سے ہمکنار کرتے ہیں۔

فیض اپنے تجربے کو مختلف النوع۔ نمو پذیر اور

شہر کسی بیرونی یا اندرونی خطرے سے دوچار ہے اور وہ ایک صاحب وطن شاعر کی حیثیت سے اس غیر معمولی صورت حال کا احساس کر کے اپنے ہم وطنوں کے حوصلوں کو بلند دیکھنے کے خواہاں ہوں۔ اس مفروضے کی رو سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ شاعر نے شعوری طور پر ایک سیاسی موضوع کو چنا ہے یا اسے محسوس کیا ہے لیکن خارجی یا داخلی شواہد کی عدم موجودگی میں اسکے بارے میں قطعیت سے کچھ کہنا مشکل ہے۔ خارجی شواہد کی فراہمی تو اس مسئلے کا حل پیش نہیں کرتی۔ اس لئے کہ نظم کے بارے میں شاعر کی نثری توضیح و تنقید یا حاشیہ آرائی کی دائرہ نظم سے کلیتاً خارج ہونے کی بناء پر اعتبار کا درجہ نہیں رکھتی اپنی تکمیلی صورت میں نظم ایک خود مختار وجود میں ڈھل جاتی ہے اور شاعر کے ارادے خیال یا نقطہ نظر کو بہت پیچھے چھوڑ جاتی ہے۔ اس لئے نظم کے تعلق سے ان امور کے بارے میں شاعر کی رائے زنی یا توضیع و تعبیر بہت حد تک لاتعلق ہو جاتی ہے۔ رہی بات داخلی شواہد کی تو ظاہر ہے کہ نظم کے بارے میں کوئی حکم لگانے کے لئے داخلی شواہد یعنی اس کے لسانی امکانات ہی کو حرف آخر کا درجہ حاصل ہے۔ حالانکہ ایک اچھی نظم سے کسی قطعی موضوع کو نچوڑنا بہت نازک کام ہے اور دشوار طلب بھی۔ اس لئے انتہائی احتیاط اور دوربینی سے کام لیکر بھی نظم کی موضوعیت کی تخلیق میں ٹھوکر کھانے کے امکان کو رد نہیں کیا جاسکتا۔ زیر نظر نظم میں داخلی شواہد کی بناء پر یعنی داخلی متذکرہ بالا لسانی نظم کی بناء پر موضوعیت کی نشان دہی بھی موضوعیت پر اصرار کرنے کی غرض سے نہیں کی گئی ہے بلکہ بحث کو آگے بڑھانے کی خاطر کی گئی ہے۔ یعنی نظم میں ایک قابل شناخت موضوع کی نشان دہی کرنے کے باوجود اس حقیقت کی طرف اشارہ کرنا مقصود ہے کہ نظم کی قدر و قیمت کا انحصار موضوع کے انتخاب و تعین میں نہیں بلکہ اس کے داخلی اور پیچیدہ تخلیقی برتاؤ میں مضمر ہے جو اپنی آخری شکل میں موضوع کو یکسر کالعدم کرتا ہے۔ جوش نے اپنی نظموں میں اس نوع کے متعدد مضامین کو پیش کیا ہے لیکن ان کا عمل اول سے تا آخیر ان کے ارادے اور شعوری کاوش کے تابع رہا ہے۔ وہ اپنے طے کردہ موضوع یا خیال کو ذہنی کد و کاوش کے تحت نظمانے کے بے فیض عمل میں گرفتار رہے ہیں اس کے برعکس فیض کا تخلیقی عمل ان کی داخلی شخصیت کو تمام و کمال انگیز کر کے اپنی پیچیدگی۔ اسراریت اور ثمر آوری کا گہرا احساس دلاتا ہے اور ان کی شعوری نوعیت کی سرگرمیوں کی عدم معنویت کا احساس دلاتا ہے۔

ہوتا یہ ہے کہ فیض شروع میں شعوری نوعیت کے موضوع یا خیال کو اپنے دل و دماغ پر حاوی ہونے دیتے ہیں یہاں تک کہ ان کی پوری داخلی شخصیت اپنی اسراریت۔ رومانیت۔ حسن کاری اور تنظیم کوشی کے ساتھ موضوع یا خیال میں تحلیل ہو جاتی ہے اور ایک اظہار طلب حاوی داخلی کیفیت

(۱)

# اے روشنیوں کے شہر ــــــ ایک مطالعہ

یونگ نے تخلیقی عمل کو ایک زندہ شے قرار دیا ہے اس نے لکھا ہے کہ "یہ ایک آزاد اور خود مختار جبلی قوت ہے جو فن کار کے وسیلے سے اپنا اظہار کرتی ہے"۔ یونگ کی اس بات کی صداقت کا احساس میر اور غالب جیسے شعراء کی شاعری سے جو تمام تر داخلی اور لاشعوری الاصل ہے تو ہوتا ہی ہے لیکن اسکی توثیق ایسے شعراء کی تخلیقات سے بھی ہوتی ہے جو تمام عمر شعوری طور پر طے شدہ موضوعات کی ترسیل پر زور دیتے رہے ہیں۔ ان میں اقبال اور فیض شامل ہیں۔ اقبال نے ساز سخن کو حصول مقصد کا بہانہ بنایا لیکن کئی موقعوں پر ان کے لبوں سے جنوں کا سکھایا ہوا حرف راز بھی ادا ہوتا رہا۔ فیض نے اپنے دیباچوں۔ مکتوبات تقریروں اور انٹرویوز میں اسبات کا اعادہ کیا ہے کہ وہ سماجی اور عوامی نوعیت کے مسایل و موضوعات ہی سے واسطہ رکھتے ہیں۔ ان کی شاعری پر ایک نظر ڈالنے سے یہ غیر اطمینان بخش تاثر قائم ہونے میں دیر نہیں لگتی کہ وہ ارادی طور پر گرد و پیش کی زندگی کے مسایل یا معاصر سماجی اور سیاسی واقعات ہی پر قلم اٹھاتے ہیں۔ لیکن بہ غور دیکھنے سے پتہ چلتا ہے کہ شعوری طور پر کسی خارجی یا وقتی موضوع کا انتخاب کرنے کے باوجود، ان کے یہاں لاشعوری محرکات کی کارفرمائی سے انکار نہیں کیا جا سکتا۔ اس کا ثبوت ان کی اکثر و بیشتر تخلیقات فراہم کرتی ہیں جو حقیقت کی نفی کر کے اجنبی اور غیر مانوس تخلیقی وقوعوں کا احساس دلاتی ہیں۔

ان کی مشہور نظم "اے روشنیوں کے شہر" اس ضمن میں بطور مثال پیش کی جا سکتی ہے۔ بادی النظر میں اس نظم کا موضوع شعوری اور طے شدہ معلوم ہوتا ہے یعنی شاعر کا شہر یا وطن کسی دشمن کے حملے کی زد میں ہے جس کا احساس اسے قید و بند کے عالم میں ہوتا ہے لیکن تفکر و تردد کے باوجود وہ اہل وطن کو حوصلہ مندی کا پیغام دیتا ہے۔ یہ قرین قیاس ہے کہ جیل میں رہ کر فیض کو یہ خبر مل گئی ہو یا آثار و قرائن سے یہ اندیشہ لاحق ہوا ہو کہ ان کا

وفات کے بعد تو بالکل ہی انہوں نے اپنے کو ملک و قوم کی خدمت میں فنا کر دیا۔ سارا دیس ان کا وطن تھا اور ساری قوم ان کا خاندان۔ مولانا اپنے ملازموں اور کم حیثیت کے لوگوں سے بھی بہت عزّت سے پیش آتے۔ ان کے پرانے ملازم ان کی وفات کے بعد رو رو کر ان کا ذکر کرتے تھے اور کہتے کہ ایسا آقا کہیں نہیں مل سکتا۔ جن نوجوانوں میں قابل جوہر دیکھتے تو ان کی بڑی ہمّت بڑھاتے اور ہر ممکن مدد کرتے۔ چھوٹی اور چھچھوری گھٹیا باتوں سے بڑی کوفت ہوتی تھی۔

خود ان سے ایسی کوئی بات ہو جائے تو یہ ممکن ہی نہ تھا۔ غصّہ بہت کم آتا اور اگر آجاتا تو بڑے حوصلے سے اُسے پی جاتے تھے اور جواب اسی انداز سے دیتے کہ کوئی سخت جملہ یا نازیبا بات منہ سے نہ نکلتی تھی۔

ایک بار پارلیمنٹ میں جب وہ وزیر تعلیم تھے تو کسی مخالف نے ان پر ایک جھوٹا الزام لگایا۔ مولانا کو سخت غصّہ آیا مگر اس وقت وہ خاموش رہے۔ پھر اگلے دن جب جواب دینے کھڑے ہوئے تو ان کی تقریر میں اگرچہ سچے غصے کی جھلک تھی مگر کوئی سخت لفظ تک نہ تھا۔ مگر کیا روانی۔ کیا جوش۔ کیا زور تھا اور پھر ایسی دلیلیں اور سچے پکّے ثبوت۔ اس تقریر کو سُننے والے دم بخود سُن رہے تھے۔ یہ تقریر پارلیمنٹ کی چند بہترین تقریروں میں سے ایک سمجھی جاتی ہے۔

آزادی کے بعد وزیر تعلیم کی حیثیت سے انہوں نے ہندوستان میں تعلیم پھیلانے۔ اس میں اصلاح کرنے اور تعلیمی کام کرنے والوں کی بھلائی کے تعلیمی اداروں کی بہبودی اور اصلاح کے بڑے اہم اور قابل قدر کام انجام دئے۔ ان کے زمانے میں تعلیم کے سیکشن میں نہایت اعلیٰ پایہ کے ماہرین تعلیم محکمے میں جمع ہوگئے تھے۔

مولانا ابوالکلام آزادؒ ہندوستان کے ان مایۂ ناز سپوتوں میں سے ہیں جن کو ہمارا دیس کبھی بھلا نہیں سکتا۔

دُور سے دیکھنے میں ان کی عظمت۔ شان اور وقار ان کے علمی درجہ۔ مذہبی مقام۔ سیاسی تدبّر کا لوگوں پر رعب پڑتا تھا مگر جن لوگوں کو ان کو قریب سے دیکھنے کا موقع ملا ہے اور اکثر ملنے کی نعمت حاصل ہوئی ہے وہ جانتے ہیں کہ ان میں صرف یہی صفتیں نہ تھیں بلکہ کچھ ایسی کشش بھی تھی جس کے سامنے سر ہی نہیں دل بھی جھک جاتے ہیں۔ ان کا شفیق چہرہ۔ دلکش مسکراہٹ۔ آنکھوں میں دل سوزی لہجے میں اپنائیت۔ باتوں میں شیرینی کے ساتھ دل میں قوم۔ ملک اور انسانیت کے درد کی جھلک، ان کی شخصیت میں محبوبیت کا وہ رنگ بھر دیتی تھیں جو بے اختیار دلوں کو موہ لیتی ہے!

مولانا آزادؒ فرماتے ہیں ؎

تمہیں کہتا ہے مُردہ کون تم زندوں کے زندہ ہو
تمہاری نیکیاں زندہ، تمہاری خوبیاں باقی

---

غالب کا تصوّر عشق ص ۲۵ سے آگے:-

کوئی میرے دل سے پوچھے تیرے تیر نیم کش کو
یہ خلش کہاں سے ہوتی جو جگر کے پار ہوتا

ایسے اشعار میں غالب نے عشق کے تصوّرات بھی پیش کئے ہیں اور زندگی کے رموز بھی کھول دئے ہیں۔ غالب کی عشقیہ شاعری میں عشق

جو بات وہ کہتے ہیں۔ دل میں اترتی چلی جاتی ہے۔

مولانا نے زیادہ تر لکھنے لکھانے کا کام جیل میں کیا ہے کہ لکھنے کے لئے جس سکون، جس خاموشی اور تنہائی کی ضرورت ہوتی ہے وہ جیل سے باہر کی زندگی میں ملنا مشکل تھا مگر ویسے لکھنے اور مطالعہ کرنے کے لئے انہوں نے بہت سویرے کا وقت مقرر کیا تھا۔ جب دنیا میٹھی نیند کے مزے لیتی۔ علم و ادب کا یہ پریمی چار بجے صبح سے اٹھ کر لکھنا شروع کر دیتا۔ اسی لئے اتنی مصروف زندگی کے باوجود وہ اتنا بہت سرمایہ اردو ادب کے لئے چھوڑ گئے۔

ویسے وہ زیادہ ملنے جلنے کے شوقین نہ تھے گپ شپ میں وقت برباد نہ کرتے تھے۔ پڑھنا اور لکھنا ان کا سب سے بڑا شوق تھا مگر اس کا یہ مطلب نہیں کہ وہ اکل کھرے یا آدم بیزار تھے۔ نہیں اسکے باوجود وہ ہر قسم کے لوگوں سے ملتے تھے۔ ہزاروں آدمی مختلف مسئلوں کو لے کر ان کے پاس آتے تھے۔ مذہبی نکتے سمجھنے کے لئے سیاسی گتھیاں سلجھانے کے لئے ان کے علم سے فیض پانے کے لئے ادب اور شعر سے ذوق رکھنے والے، اور ویسے ہی عقیدت اور محبت رکھنے والے، وہ ان سب سے ملتے پھر ساتھ کام کرنے والے لوگ، اور بڑے بڑے سیاسی لیڈر۔ مولانا سبھی سے ذوق سے ملتے اور سب کی مشکلوں کا حل یا ذہن کی تسکین کر دیتے تھے۔ ان میں سچے معنوں میں بڑے آدمی کا یہ کمال بھی تھا کہ ان سے مل کر ایک عجیب خوشی اور ذہن کو سکون ملتا تھا جیسے کوئی دولت پالی ہو۔

ان کا برتاؤ بڑوں سے یعنی "بڑے لوگوں سے" اور چھوٹوں سے عزّت و احترام کا انداز لئے ہوتا تھا۔ "میرے بھائی" کہہ کر بات کرتے تھے اور کسی طرح سے اپنی علمیت یا بڑائی کا رعب نہ ڈالتے تھے۔ مگر ان کا سنجیدہ چہرہ، ذہانت کے نور سے چمکتی آنکھیں۔ با وقار اندازِ گفتگو، ہونٹوں پر بہت ہلکی سی مسکراہٹ، یہ سب باتیں ایسی تھیں کہ ان کی بڑائی کا احساس خود بخود دل میں بیٹھ جاتا تھا۔ علمی باتیں کرتے تو لگتا علم کا سمندر ٹھاٹھیں مارتا چلا جا رہا ہے ہلکی پھلکی گفتگو کرتے تو لگتا منہ سے پھول جھڑ رہے ہیں

مولانا آزاد کی گھریلو زندگی سے بہت کم لوگ واقف ہیں۔ ان کی بیوی زلیخا بیگم جب برسوں پہلے مولانا جیل میں تھے۔ اس وقت فوت ہو گئی تھیں وہ بڑی آن بان والی عورت تھیں اور مولانا کی آزادی کی جدوجہد اور وطن کی خدمت کی سچے دل سے قدر کرتیں اور ہر دکھ اور ہر مصیبت میں صبر اور خاموشی سے ان کا ساتھ دیتی رہیں۔ وہ سخت بیمار ہوئیں۔ اس وقت مولانا احمد آباد جیل میں تھے اور بہت پریشان۔ انگریز حاکموں نے اس شرط پر انہیں بیوی کے پاس جانے کی اجازت دینی چاہی کہ وہ خود درخواست کریں اور اس دوران وہ کسی سیاسی معاملے میں زبان نہ کھولیں مگر مولانا کی اصول پرستی نے اسے گوارا نہ کیا اور بچھڑنے والی جیون ساتھی کی آخری صورت دیکھنے کی حسرت کو اصول پر قربان کر دیا اور بدیسی حاکموں کی اس ناانصافی کی شرط کو ماننے سے انکار کر دیا اور یہ وفا شعار بیوی شوہر کی صورت کو ترستی جنّت کو پیاری ہو گئیں۔ بچّہ کوئی نہیں تھا۔ بیوی کی

سے قدرتی لگاؤ تھا اور پڑھنے کا بے پناہ شوق۔ وہ پرانی کتابوں کی دکان پر سے کتابیں کرایہ پر لاتے اور جیب خرچ کے پیسے بچا بچا کر موم بتیاں خرید کر رکھ لیتے اور جب سارا گھر سو جاتا تو لحاف کے اندر موم بتی رکھ کر آدھی آدھی رات تک پڑھتے رہتے۔ اس سے ایک بار بستر میں آگ بھی لگ گئی جس سے راز فاش ہو گیا اور ان کو والد کے غصے کا نشانہ بننا پڑا۔ مگر پڑھنے کے شوق میں کوئی فرق نہیں آیا۔ ساتھ ہی ان کو موسیقی کا بھی شوق تھا۔ بھلا مولوی کا گھر اور گانا بجانا۔ مگر انہوں نے اسے بھی سیکھا۔ اگرچہ بعد میں یہ شوق جاری نہ رہ سکا۔ مگر ذوق باقی رہا۔ ساہتیہ کلا اکیڈمی ان کے ادب کی صحبت کا اور للت کلا اکیڈمی موسیقی اور کلا کے شوق کا ثبوت ہے۔ اس کا حافظ بلا کا تھا۔ ایک بار جو پڑھ لیا۔ دل پر پتھر کی لکیر بن کے رہ جاتا تھا۔ انہیں ہزاروں اردو، فارسی اور عربی کے شعر، مقولے بلکہ پوری پوری عبارتیں یاد رہتی تھیں۔ اس لئے وہ اپنی ان کتابوں میں بھی جو جیل میں لکھی ہیں۔ بے تکلف سینکڑوں شعر اور مقولے لکھتے ہیں۔ مولانا کا آرٹ کا ذوق بہت عمدہ تھا۔ وہ شعر ہو یا نثر، مصوری ہو یا موسیقی سب کی ان کو پرکھ تھی لیکن خود ان کا ذوقِ جمال ادب کے میدان میں ظاہر ہوا وہ ابھی ۲۰ سال کے بھی نہ تھے کہ اردو پڑھنے والی دنیا میں ان کا نام مشہور ہو چکا تھا۔ ان کے اخبار "الہلال" اور "البلاغ" بڑے اونچے درجے کے علمی ادبی اخبار سمجھے جاتے تھے جو آزادی کے علمبردار بھی تھے۔ ان کو پڑھ کر لوگ عام طور پر یہ سمجھتے تھے کہ اس کا ایڈیٹر اور ان مضامین کا مصنّف کوئی بوڑھا تجربہ کار عالم ہے۔ مگر جب ایک خوب صورت نوجوان ابوالکلام کو پاتے تو حیرت زدہ رہ جاتے۔ اردو کے مشہور شاعر مولانا حالی جب ان سے پہلی بار ملے تو بڑی سادگی سے کہا آپ کے والد محترم کا اخبار "الہلال" میں بہت شوق سے پڑھتا ہوں اور جب انہیں معلوم ہوا کہ جس نوجوان سے وہ یہ کہہ رہے ہیں وہ خود ہی "الہلال" کا ایڈیٹر ہے، تو انہیں بہت حیرت ہوئی۔

یوں تو انہوں نے سینکڑوں مضمون اور کتنی ہی کتابیں لکھی ہیں اور ہر چیز اپنی جگہ اونچا درجہ رکھتی ہے۔ مگر ان کی دو کتابیں شاہکار کا درجہ رکھتی ہیں۔ ایک ان کی اہم مذہبی کتاب سورۂ فاتحہ کی تفسیر ہے۔ یہ اگرچہ مذہبی تصنیف ہے مگر مولانا کے قلم نے اس میں ایسے ایسے موتی بکھیرے ہیں۔ قدرتی مناظر کی ایسی دلکش تصویریں کھینچی ہیں۔ ایسی پُرجوش اور پُراثر عبارتیں لکھی ہیں جن پر حسین سے حسین شعر قربان کئے جا سکتے ہیں۔ دوسری کتاب "غبارِ خاطر" جو ہے تو خطوں کی شکل میں مگر در اصل یہ اعلیٰ درجے کے مضمون ہیں جس میں انہوں نے اپنے خیالات اپنی رائیں اپنے جذبات اور زندگی کے کچھ واقعات بیان کئے ہیں۔ یہ کتاب اپنا جواب آپ ہے۔ ابتدا میں مولانا آزاد ذرا مشکل اور علمی زبان لکھتے تھے! مگر "غبارِ خاطر" کی زبان اتنی سادہ اور حسین ہے کہ پڑھنے سے تعلق رکھتی ہے

اور جن کی عنایت اور شفقت کی دولت نصیب ہوئی ہے

مولانا ابوالکلام آزاد ایک مشہور مذہبی خاندان میں پیدا ہوئے۔ ان کے والد ایک بڑے پیر تھے جن کے ہزاروں مرید اور عقیدت مند تھے لیکن مولانا کو یہ پیری مریدی پسند نہیں تھی اور انہوں نے کبھی اس کو نہیں اپنایا۔ ایسے وقت بھی آئے جب ان پر بڑی تنگی اور تکلیف کا زمانہ گزرا۔ وہ ایک اشارہ کرتے تو ان کے والد کے مرید ان کے پیروں میں دولت کے ڈھیر لگا دیتے۔ مگر ہمارے مولانا نے بڑے وقار اور شان کے ساتھ یہ زمانہ جھیلا۔ ان کی خودداری کا یہ عالم تھا کہ قریبی سے قریبی دوست کو یہ پتہ نہ چلتا تھا کہ وہ کسی مالی پریشانی میں ہیں۔ یہی نہیں وہ سیاسی جلسوں۔ کانگریس کے اجلاس وغیرہ میں جاتے تو کرایہ تک نہیں لیتے تھے۔ بلکہ سارا خرچہ خود اٹھاتے ویسے وہ بڑے صاحب ذوق اور نفاست پسند تھے اور جب ان کے پاس پیسہ ہوتا تو ضرورت مندوں کے لئے اور سیاسی کاموں میں صرف کرنے کے ساتھ ساتھ اپنے رہن سہن پر بھی اسے شوق اور سلیقے سے صرف کرتے تھے۔ صاف شفاف اعلیٰ درجے کے کھدر کے کپڑے پہنتے ان کا گھر سلیقے۔ نفاست اور خوب صورتی سے سجا ہوتا۔ مہمانوں کی حلوے۔ عمدہ چائے۔ مٹھائی وغیرہ سے خاطر کی جاتی۔ بڑے سے بڑے سیاسی لیڈر اور مذہبی رہنما سبھی ان کی عزت اور قدر کرتے تھے۔ مہاتما گاندھی کے دل میں بھی ان کی بڑی عزت تھی اور وہ ان سے صلاح مشورہ لیا کرتے تھے۔ ہمارے محبوب لیڈر پنڈت جواہر لال نہرو تو ان دو چار لوگوں میں سے تھے جن کی مولانا سے گہری دوستی تھی اور نہرو جی مشکل اور الجھے ہوئے مسئلوں میں آزادی سے پہلے بھی اور بعد میں بھی بے تکلف ان سے مشورہ اور مدد لیتے تھے۔ ویسے تو ہزاروں لوگ ان کی دل سے عزت کرتے۔ مگر اس کا یہ مطلب نہیں کہ مولانا کے مخالف نہیں تھے۔ نہیں بہت سے مخالف تھے اور بہت سخت! جن میں زیادہ تر ان کے ہم مذہب لوگ تھے مگر مولانا کا دل اتنا بڑا تھا کہ سخت سے سخت مخالف اور دشمن تک کے لئے کبھی وہ کوئی برا لفظ نہیں کہتے تھے اور ہر ایک کو معاف کر دیتے تھے۔

جیسا کہ سبھی جانتے ہیں مولانا ابوالکلام آزاد غیر معمولی ذہانت لے کر دنیا میں آئے تھے۔ ایک بڑے مفکر کا قول ہے کہ ایک من ذہانت کے لئے سو من صبر کی ضرورت ہوتی ہے یعنی ذہانت کے ساتھ ساتھ اگر انسان میں صبر وضبط حوصلہ اور برداشت کی صلاحیت نہیں تو وہ گمراہ بھی ہو جاتا ہے مولانا آزاد کو ذہانت کی دولت کے ساتھ صبر کی نعمت بھی قدرت نے دی تھی۔ ان کے والد بہت بڑے عالم تھے۔ بچپن میں انہوں نے اپنے ہونہار سپوت کو خود تعلیم دی اور ساتھ ہی بڑے بڑے دوسرے عالموں سے بھی انہیں پڑھوایا اور چودہ سال کی عمر میں انہوں نے اتنا علم حاصل کر لیا جتنا لوگ ۳۰ سال کی عمر تک میں بھی مشکل سے کر پاتے ہیں اور ان کے "دستارِ فضیلت" (آپ اسے اس وقت کی ڈاکٹریٹ یا ماسٹری کی ڈگری سمجھ لیجیے) بندھ گئی۔ لیکن ان کے والد پرانے زمانے کے آدمی تھے وہ ادب وشعر کے مخالف تھے لیکن ہمارے من چلے نوجوان آزاد کو شعر وادب

صالحہ عابد حسین

# مولانا ابوالکلام آزادؔ

ماں باپ نے محی الدین احمد نام رکھا تھا۔ نوجوانی میں شعر کہتے تھے۔ شاید اسی زمانے میں آزاد تخلص رکھا ہو۔ قوم نے ان کی بے مثال ادبی علمی اور تقریر کرنے کی قوت دیکھ کر ابوالکلام کا خطاب دیا۔ اس طرح ان کا پورا نام ابوالکلام محی الدین احمد آزاد ہوتا ہے۔

مولانا ابوالکلام آزاد ان گنے چنے لوگوں میں سے ہیں جو کسی خوش قسمت دیس میں سینکڑوں سال میں پیدا ہوا کرتے ہیں۔ ان کی ذہانت علمی قابلیت۔ ان کے ادبی کارنامے۔ مذہبی تصنیف قوم اور دیس کی زندگی بھر کی خدمتیں، ہر ایک خوبی اپنی اپنی جگہ ایسی ہے کہ ایک بھی کسی انسان میں ہو تو وہ بہت شہرت و عزت پا سکتا ہے۔ لیکن یہ ساری صفتیں مل جل کر ایک شخصیت کے روپ میں ڈھل جائیں۔ ایسا بہت کم ہوتا ہے لیکن اس بڑے انسان میں جسے ساری دنیا صرف مولانا آزاد یا ابوالکلام آزاد کے نام سے یاد کرتی ہے۔ یہ صفات جمع ہو گئی تھیں۔

مولانا آزادؔ ان ہستیوں میں سے ہیں۔ جن کو زمانہ بھلا نہیں سکتا بلکہ جیسے جیسے وقت گزرتا جاتا ہے۔ ان کی بزرگی بڑھتی جاتی ہے جن کا نام تاریخ میں زندہ رہتا ہے۔

ان کی کئی حیثیتیں بہت اہم ہیں اور ادب میں بہت بڑا مقام رکھتے ہیں۔ بڑے مذہبی عالم ہیں جنہوں نے نہ صرف اپنے مذہب بلکہ دوسرے بڑے بڑے دھرموں کا بھی مطالعہ کیا ہے اور بڑی انصاف پسندی اور رواداری اور عقیدت سے ان پر روشنی ڈالی ہے، وہ بہت بڑے سیاسی رہنما رہے ہیں جن کا ملک کی آزادی اور قوم کی تربیت میں قابل ذکر اور اہم حصّہ ہے۔ وہ دو بار کانگریس کے صدر چنے گئے۔ ان ہی کی صدارت کے زمانے میں ملک کو آزادی کی نعمت ملی۔ آزادی کے بعد پہلے وزیر تعلیم کی حیثیت سے انہوں نے دس سال تک ملک کی علمی اور تعلیمی زندگی بہتر کرنے میں بسر کئے۔ غرض ان کی شخصیت کے اتنے پہلو ہیں کہ ان کا مختصر سا ذکر کرنے کے لئے بھی کتابیں چاہئیں۔ یہاں تو آپ کے سامنے صرف ان مولانا آزاد کا ایک خاکہ پیش کر رہی ہوں۔ جن کو تھوڑا سا قریب سے دیکھنے کا شرف مجھے حاصل ہوا ہے

ہے۔ رنڈیوں جنہیں وہ دوسری عورتیں کہتا ہے کے بارے میں اتنا سوچتا ہے جتنا ایک بچے کے لئے ممکن نہیں۔ اُس کا اپنے ابّا کے ساتھ چاؤڑی بازار میں سے گذرنا۔ پھر کوٹھوں پر کھڑی عورتوں کو دیکھنا اُن کی خوب صورتی۔ گلابی گال۔ ہونٹوں کی لالی۔ سلیقے سے رکھے ہوئے کالے چکنے بال وغیرہ کو غور سے دیکھنا اور پھر خوش ہونا۔ یہ ضرور ہے کہ یہ عورتیں اُسے اپنی پھوپی اماں اور نوکرانی گلابو جیسی نہیں لگتی ہیں لیکن ان دوسری عورتوں میں ایک انوکھا بھید محسوس کرتا ہے۔ میرے خیال میں ایک چھوٹے بچے کو ایسا محسوس کرنا غیر فطری ہے۔ سڑک اعظم میں انور کا اپنے ابّا کے ساتھ پانی پت میں علی شاہ قلندر کا مقبرہ دیکھنے جانا اور وہاں کے دیکھے ہوئے نظّارے کے بارے میں نہ پُوچھنا اور پھر شاعر حالی کی قبر پر اپنے ابّا کی عقیدت پیش کرنے کے بعد بھی اُس کی خاموشی زیب نہیں دیتی۔ اچھا رہتا اگر انور یہاں بھی اپنے ابّا سے کچھ سوال اپنی ذہانت سے پوچھتا تو پڑھنے والے کو کچھ اور جاننے کو ملتا۔

امرت سر میں انور کا رتن کے ساتھ جلیانوالہ باغ میں اُسی مشہور حادثے کے وقت جس کو یاد کرکے ہر ایک ہندوستانی اب بھی کانپ جاتا ہے۔ موجود ہونا سارا حال آنکھوں سے دیکھنا اور بہادری کے ساتھ لیٹے ہوئے اوپر اٹھنا اور رتن کو دیکھنا انور جیسے کمزور دِل بچّے کے لئے ممکن ہی نہیں۔ انور کا اسی پارک میں لیٹ کر اٹھنا اور جمعدار کی طرف چلاتا اور رتن کی مدد کرنا کسی بھی انسان کے لئے ممکن نہیں کیونکہ جب ایسی دہشت بھری گھڑی آن پڑی ہو اور موت چاروں طرف سر پر سوار ہوئی ہو۔ ظاہر ہے ہر انسان کو اپنی جان کی پڑی ہوگی۔ ایسے میں کون کسی کی پرواہ کرتا ہے۔ ایسے حالات میں بنا کسی خوف کے اپنی جان کی پرواہ کئے بغیر ہی انور کا ایسے جذبات ظاہر کرنے کی کوئی اصلیت ثابت نہیں کرتی۔

اور خدا سوتا رہا۔ میں انور کا گاندھی جی سے ملنے جانا اور سیاسی حالات کے بارے میں بات کرنا اور ہندو مسلمان فساد کو ختم کرنے کے لئے کہنا بناوٹی معلوم ہوتا ہے۔ تیرہ برس کا لڑکا جو فطرتاً بزدل ہے اچانک اُس میں اتنی ہمّت ایسے آتی ہے کہ پتہ ہی نہیں چلتا۔ بعد میں انور کی زندگی میں سلمہ کا آنا اور اُس کے خیالات سے متفق نہ ہونا پڑھنے والے کو اُداس کر دیتا ہے۔ بعد میں سلمہ کا بے وفا نکلنا اور کسی اَور کی ہو جانا اسے پڑھنے والے کی دلچسپی کم ہو جاتی ہے۔ اسی طرح سے انور کی عشق میں گرفتار ہونا بھی کچھ غیر فطری لگتا ہے۔ قاری کی توجہ انقلاب سے ہٹ کر اس عشقیہ داستان کی طرف جاتی ہے پھر دوبارہ انقلاب پر مرکوز ہو جاتی ہے۔ اس سے ناول کی دلچسپی میں کمی آ جاتی ہے۔ اور انور کا اس جدائی سے کوئی خاص اثر نہ لینا یہ ثابت کرتا ہے کہ انور بھی سچّی محبّت نہیں کرتا تھا کیونکہ وہ سیاسی اور سماجی کاموں میں غرق رہتا ہے۔ جب انسان دکھی ہوتا ہے خاص کر محبّت کی وجہ سے تو ضرور اُس کی (باقی صفحہ ۳۳ پر)

مسرا ختر

# خواجہ احمد عباس کا ناول "انقلاب"

'انقلاب' خواجہ احمد عباس کا اہم کارنامہ ہے۔ یہ ناول ۱۹۷۵ء میں شائع ہوا۔ اس سے پہلے یہ ناول بڑی تعداد میں روس میں چھپ چکا تھا۔ یہ ناول ۵۶۹ صفحات پر مشتمل ہے۔ ناول کے تین ابواب ہیں پہلے باب کا عنوان "بادل گھر کر آتے ہیں"۔ دوسرے باب کا عنوان "طوفان کی آمد آمد" اور تیسرے باب کا عنوان "بادل کی گرج بجلی کی چمک ہے"۔ ناول میں ہندوستانیوں کی انگریزوں کے خلاف جنگ آزادی کو مرحلہ وار طریقے سے بیان کیا گیا ہے۔ ناول کا ہیرو انور ہے۔ اس کو بچپن ہی سے ذہین اور متجسس دکھایا گیا ہے۔ وہ ہر چیز کے بارے میں سوال کرتا ہے۔ وہ اپنے والد اور مولوی صاحب سے طرح طرح کے سوال کرتا ہے۔ اس کے بعد تحریک آزادی کے واقعات کی تصویریں ابھرتی ہیں۔ انور ایک بار امرتسر کے جلیانوالہ باغ کو دیکھنے جاتا ہے۔ وہ وہاں بے گناہوں کے قتل عام کے واقعے سے انگریزوں کے خلاف غم و غصّے اور نفرت سے بھر جاتا ہے۔ اس کے بعد اُس کی ملاقات قومی رہنماؤں سے ہوتی ہے۔ وہ تحریک ترک موالات اور تحریک خلافت کی جانکاری حاصل کرتا ہے۔ وہ بعد میں علی گڑھ یونیورسٹی میں داخلہ لے لیتا ہے اور جدوجہد آزادی سے قریبی واقفیت پیدا کرتا ہے۔ وہ تقریریں کرتا ہے اور سیاسی جدوجہد میں شریک ہو جاتا ہے۔ یہاں وہ پروفیسر صاحب کی بیٹی سلمیٰ سے عشق کرتا ہے لیکن بعد میں ایک نواب صاحب سے ملتا ہے جو اُسے بُری صحبت میں مبتلا کراتا ہے۔ وہ ایک رقاصہ کے دامِ اُلفت میں گرفتار ہوتا ہے اور شراب پیتا ہے لیکن وہ جلد ہی ان بُرائیوں پر قابو پاتا ہے اور پھر قومی آزادی کی جدوجہد میں شریک ہو جاتا ہے۔ وہ جواہر لال نہرو اور گاندھی جی کی شخصیتوں سے متاثر ہوتا ہے۔ اُسے یونیورسٹی سے نکال دیا جاتا ہے۔ وہ مزید تعلیم کے لئے ولایت جاتا ہے اور واپسی پر اُسے معلوم ہوتا ہے کہ وہ ایک رنڈی کا بیٹا ہے۔ اُس کا دل ٹوٹ جاتا ہے مگر وہ پورے عزم کے ساتھ تحریک آزادی میں ایک سرگرم حصّہ ادا کرنے کے لئے سامنے آتا ہے اور ناول اختتام پذیر ہوتا ہے۔

خواجہ احمد عباس کی ناول چار کتابوں پہلی کتاب 'بادل گھر کے آتے ہیں کے پہلے حصّے حوریں اور کبوتر'' میں ناول کا مرکزی کردار انور جو ابھی ایک چھوٹا بچّہ ہوتا

بنایا گیا۔ بوڑھی عورت کے دو جوان لڑکے شہید ہو گئے اور پھر اُن کی اکلوتی لڑکی جو زعفران کے پھولوں کی طرح شاداب۔ دلکش اور خوشبو دار تھی۔ اس جنگ میں کام آتی ہے اور اس کے خون سے زعفران کے پھول رنگین ہو جاتے ہیں۔ افسانہ وحدت تاثر رکھتا ہے اور ظالم اور مظلوم کے درمیان کشمکش کی پوری تصویر اُبھرتی ہے۔

اس مجموعے کا دوسرا افسانہ اجنتا ہے یہ ایک طویل افسانہ ہے اس میں ہندو مُسلم فسادات کو موضوع بنایا گیا ہے تقسیم وطن کے بعد پورے ملک کو معصوم اور بے گناہوں کے قتل عام کے خونچکاں مناظر سے گذرنا پڑا۔ کئی ادیبوں مثلاً کرشن چندر بیدی اور منٹو نے فسادات کو اپنا موضوع بنایا اور انسانیت کو بہیمت کے ہاتھوں قتل ہوتے ہوئے دکھایا۔ خواجہ احمد عباس نے پوری دردمندی سے اس موضوع کو پیش کیا۔ افسانے کا ہیرو نرمل مظلوم انسانوں کے قتل و غارت کے مناظر سے تھرا اُٹھتا ہے اُس کی محبوبہ بھارتی اُسے لوگوں کی دنیا سے اجنتا کے غاروں میں لے جاتی ہے لیکن وہاں بھی پتھر کی تصویریں اُسے انسانی خون سے رنگین دکھائی دیتی ہیں۔ اس مجموعے کا تیسرا طویل افسانہ "اندھیرا اجالا" ہے۔ یہ افسانہ فلمی دنیا سے تعلق رکھتا ہے۔ اس میں مصنّف نے فلمی دنیا کی زندگی کے سیاہ و سفید کو اپنا موضوع بنایا ہے۔ افسانے میں دکھایا گیا ہے کہ عشق اور سچائی کا فلمی دنیا میں کس طرح استحصال کیا جاتا ہے۔

خواجہ احمد عباس نے اپنے افسانوں میں طبقاتی زندگی کی کھردری حقیقتوں کی مصوری کی ہے۔ وہ عام انسانوں کے دُکھ سکھ کے مسائل سے دلچسپی رکھتے ہیں۔ "شکر اللہ کا" اُن کا مشہور افسانہ ہے۔ اس میں ایک بھکاری عمرو تحصیلدار کی حسین بیٹی سے اپنے عشق کی ناکامی کا قصّہ بیان کرتا ہے۔ اس کی محبوبہ عبرتناک انجام کو پہنچتی ہے اور خود بھی وہ جیل کاٹ لیتا ہے اور پھوڑے پھنسیوں کے مرض میں مبتلا ہوتا ہے لیکن اس عالم میں بھی وہ اپنی محبوبہ جو اب خستہ حال اور بوڑھی ہو چکی ہے کو پا کر اللہ کا شکر ادا کرتا ہے بعض افسانوں مثلاً "مسوری ۵۲" میں انہوں نے اُونچے طبقے کے لوگوں کی مصنوعی زندگی کو بھی پیش کیا ہے لیکن خواجہ احمد عباس کا اصلی موضوع نچلے اور متوسط طبقے کے لوگوں کی پسماندگی اور بیچارگی ہے اور وہ اس موضوع کو حقیقت پسندی کے ساتھ پیش کرتے ہیں۔

عمر کے ساتھ ساتھ خواجہ احمد عباس کا افسانوی سفر بھی جاری رہا۔ انہوں نے مختصر افسانوں میں تقسیم کے بعد ہندوستان میں نئے معاشرے کے خدوخال اُبھارے ہیں۔ اُنہوں نے "نئی دھرتی" "نئے انسان" کے دیباچے میں لکھا ہے :۔

"میرے ان افسانوں میں ہمعصر ہندوستانی ملیں گے"

خواجہ احمد عباس افسانوی تکنیک کی نزاکتوں کا خیال رکھتے ہیں۔ وہ فنی رچاؤ جذبات نگاری، مرقع کاری منظر کشی اور کردار نگاری کا حق ادا کرتے ہیں۔ اُن کا طرزِ اسلوب سادگی رکھتا ہے لیکن اس میں شعریت کی مٹھاس بھی ملتی ہے۔

رفعت آرا

# خواجہ احمد عباس کی افسانہ نگاری

خواجہ احمد عباس ترقی پسند دور کے ایک اہم اور معروف افسانہ نگار ہیں۔ ۱۹۳۵ء میں انجمن ترقی پسند مصنفین کی بنیاد ڈالی گئی۔ ترقی پسندی کی رُو سے افسانہ نگاروں کے لئے یہ لازمی ٹھہرا کہ وہ سماجی اور سیاسی مسائل کو اپنا موضوع بنائیں اور ان کا حل بھی پیش کریں۔ چنانچہ اس دور میں کئی افسانہ نگار جن میں کرشن چندر۔ بیدی عصمت۔ عزیز احمد اور حیات اللہ انصاری قابل ذکر ہیں۔ سامنے آئے۔ ان میں خواجہ احمد عباس خاصے نمایاں تھے۔ انہوں نے ہندوستان کی سماجی اور طبقاتی زندگی کے بارے میں دلچسپ اور مقصدی افسانے لکھے۔ خواجہ احمد عباس ادب کی مقصدیت کے حامی تھے' وہ ادب برائے ادب کے قائل نہ تھے اُن کے نزدیک ادیب سماج کا ایک ذمہ دار فرد ہے اور اس پر یہ ذمہ داری عاید ہوتی ہے کہ وہ سماج کا ضمیر بن کر زندہ رہے اور لوگوں کو اپنے فن کے آئینے میں اپنے معاشرے کے مسخ شدہ چہرے کو دکھلائے۔ وہ انسانیت کے پرستار تھے اور جہاں بھی انسانیت پر مظالم ہوتے ہوئے دیکھتے وہ احتجاج کی آواز بلند کرتے تھے وہ چاہتے تھے کہ مظلوم انسان اپنی قوتوں کا احساس کریں۔ اور جابر اور ظالم قوتوں کے خلاف اُٹھ کھڑے ہو جائیں اور دنیا میں مساوات۔ انصاف اور محبّت کی روشنی پھیلائیں۔

خواجہ احمد عباس نے بہت سے افسانے لکھے ہیں۔ افسانوں کے علاوہ انہوں نے ناول بھی لکھے ہیں۔ خاص کر اُن کا ناول "انقلاب" بہت مشہور ناول ہے۔ اس ناول میں انہوں نے حقیقت نگاری سے کام لے کر لوگوں کے جذبۂ انقلاب کو کامیابی سے اُبھارا ہے

"زعفران کے پھول" خواجہ احمد عباس کا پہلا افسانوی مجموعہ ہے۔ یہ ۱۹۴۸ء میں شایع ہوا ہے۔ اس مجموعے کا پہلا افسانہ "زعفران کے پھول" ہے اس افسانے میں خواجہ احمد عباس نے کرشن چندر کی طرح وادیٔ کشمیر کے پس منظر میں آزادی کے لئے لوگوں کی جدوجہد کے موضوع کو پیش کیا ہے۔ کہانی میں ایک ضعیف العمر خاتون راوی ہے۔ وہ سناتی ہے کہ کس طرح لوگ ڈوگرہ شاہی کے خلاف بغاوت کے لئے اُٹھ کھڑے ہوئے اور کس طرح اُن کو گولیوں کا نشانہ

. . . . . . . لیکن سب کے چاہتے کے باوجود وائس چانسلر نے نہیں بنایا۔ کیونکہ وہ مجھ سے خفا تھے کہا کہ نیشنلسٹ مومنٹ وغیرہ سے دلچسپی لیتا ہے اس لئے اس کو نہیں بنایا جائے گا۔

ادب اور صحافت کو ملا سکتے ہیں، اچھی صحافت ادب ہے اور برا ادب صحافت ہے۔ ترقی پسندی ہمارے ادب میں داخل ہو چکی ہے اور اسے علیحدہ نہیں کیا جا سکتا ہے۔ جدیدیت والے کچھ بھی کہیں مگر واقعہ ہے کہ ترقی پسند ادب ہی اچھا اور اعلیٰ ادب ہے۔

میں اپنی ہر نئی تخلیق کو سب سے بہتر سمجھتا ہوں میں نے چند افسانے چند شہروں کے بارے میں لکھے ہیں ان کو میں اپنے بہترین افسانے سمجھتا ہوں ہم سجاد ظہیر کی سرکردگی میں ٹور پر نکلتے تھے۔ چندہ جمع کرنے کے لئے جیسے بنگال ریلیف یا بہار ریلیف کے سلسلے میں تو جس شہر میں جاتے تھے۔ رات کو شب افسانہ اور مشاعرہ ہوتا تھا میں جس شہر میں جاتا تھا۔ اسی پر ایک افسانہ لکھتا تھا۔ مثلاً بنارس میں میں نے بنارس کا ٹھگ لکھا۔ کبیر کے بارے میں کہ کبیر آج کل کے زمانے میں آگیا ہے تو کیا گذری اس پر۔ اسی زمانے میں میں نے لکھنؤ کے بارے میں "لکھنؤ کی ایک رات" افسانہ لکھا۔ مونا تھ بھنجن میں ایک افسانہ لکھا۔ شاید مونا تھ ہی نام ہے۔ میرے خیال میں وہ افسانے برے نہیں تھے اور ابھی ایک نیا افسانہ لکھا ہے۔ "بندوق"۔

---

• میرا جی چاہتا ہے کہ میں بہت سی کہانیاں لکھوں ایسے معمولی لوگوں کی کہانیاں جو دنیا میں پیدا ہوتے ہیں۔ خاموشی اور گم نامی کے ساتھ رہتے ہیں اور مر جاتے ہیں۔ روزمرہ کی چھوٹی چھوٹی باتیں۔ ان کا ہنستا بولنا، ان کے دکھ درد کی بھولی بسری باتیں۔ وقت کے ساتھ مٹتی چلی جاتی ہیں۔ ان سب کے بارے میں کہانیاں لکھوں اور اُن ہزاروں آنسوؤں میں اپنے دو آنسو بھی شامل کر دوں جو ان سادہ بے مصرف لوگوں نے ان بھولی ہوئی باتوں پر بہائے ہوں گے۔ (ٹیگور)

• در و دیوار سارے گر پڑے ہیں۔ فضا میں بس دریچے رہ گئے ہیں۔ (حامدی کاشمیری)

• رفتہ رفتہ حرف سارے بے نوا ہو جائیں گے۔ ہم بکھرے رابطوں کا سلسلہ ہو جائیں گے (آزاد گلاٹی)

• اپنے خالق، اپنے پروردگار کی ناراضگی سے بچو اور اس کے حق میں کسی کو شریک نہ کرو اور رشتوں کے حقوق ادا کرو (قرآن شریف)

• مظلوم کی بد دعا سے بچو، اس لئے کہ وہ صرف اللہ تعالےٰ سے اپنا حق مانگتا ہے اور اللہ تعالیٰ کسی حقدار کا حق نہیں روکتا۔ (رسول اللہ ﷺ)

• رشوت انسان کو کھا جاتی ہے۔ توبہ گناہ کو کھا جاتی ہے۔ غصہ عقل کو کھا جاتا ہے۔

• سب سے بڑا بہادر بدلہ نہ لینے والا ہے۔

• تعلیم کے ساتھ عمل اور دولت کے ساتھ شرافت نہ ہو۔ تو دونوں بے کار ہیں۔

تیسری میری ہی کہانی ہے۔ ابابیل کا ترجمہ ہے۔ ترقی
پسند تحریک کی پہلی کانفرنس جو پریم چند کی صدارت
میں لکھنؤ میں ہوئی۔ اس وقت میں وہاں موجود نہیں
تھا۔ مگر جب میں نے اس کانفرنس کا حال پڑھا تو میں
نے محسوس کیا کہ میں بھی اس تحریک کے ساتھ ہوں۔

بی۔اے کرنے کے بعد جرنلزم کے میدان میں' میں
نے دو اپرنٹس شپ کیں۔ میرے والد دہلی میں رہتے
تھے۔ میں بھی دہلی چلا گیا۔ تین چار مہینے کی چھٹی تھی۔
'نیشنل کال' کا دفتر ہمارے گھر کے قریب تھا۔ تو میں
نے سوچا کہ کیوں نہ 'نیشنل کال' میں کچھ کام سیکھا جائے
تو میں وہاں چلا گیا اور رساہنی صاحب سے ملا اور کہا
کہ میں جرنلزم سیکھنا چاہتا ہوں تو انہوں نے کہا۔
"بھاگ جاؤ" میں نے کہا صاحب کیوں بھاگ جاؤں
انہوں نے کہا میں ہر لڑکے سے جو جرنلزم سیکھنے آتا
ہے یہی کہتا ہوں کیونکہ یہ تمہارے بس کی بات نہیں
ہے۔ میں نے کہا صاحب میں تو نہیں جاؤں گا۔ تب کہنے
لگے تم تو بڑے بے حیا ہو تو جرنلسٹ بن سکتے ہو۔ تو
میں نے کہا اگر بے حیائی ہی جرنلزم کا ٹسٹ ہے۔ تو
میں بالکل بے حیا ہوں اور جرنلزم سیکھنے کا تہیّہ کر چکا
ہوں تو انہوں نے مجھے اسسٹنٹ ایڈیٹر کے پاس سیکھنے
لئے بھیج دیا۔ انہوں نے مجھ سے دو باتیں کیں۔ ایک
یہ کہ آج کے اخبار پر ایک پورا کریٹیکل آرٹیکل لکھ کر لاؤ
کیا غلطیاں ہیں اور کیا صحیح چیزیں ہیں اور دوسری
شاید یہ کہ سجیشن دو کہ اس اخبار میں کیا کمی ہے"۔ تو
میں نے رات بھر بیٹھ کر لکھا اور صبح ان کے سامنے
پیش کیا۔ انہوں نے دیکھ کر کہا۔ یہ پھاڑ دو اب
کیونکہ تم نے اسٹریٹ فارورڈ تنقید لکھی ہے۔ اس کو
کوئی برداشت نہیں کر سکے گا اور اب تم جرنلزم
کی اے۔ بی۔ سی۔ ڈی سیکھو اور مجھے چیف رپورٹر
اور چیف سب ایڈیٹر کے ساتھ کر دیا۔ انہوں نے
مجھ سے کہا کہ رات اور دن کو بھول جاؤ اور جو کام
ملے کرو۔ رپورٹنگ کا یا سب ایڈیٹنگ کا۔ لہذا
میں سات آٹھ گھنٹے رپورٹنگ کا کام کرتا تھا سائیکل
پر تمام شہر کے تھانوں کا چکر لگانا میرا فرض تھا۔ تھانے
والے میری سائیکل کی گھنٹی پہچانتے تھے۔ میں گھنٹی بجاتا
تھا۔ وہ کہتے تھے سب ٹھیک ہے۔ میں چلا جاتا تھا
یا اگر کہا۔ ہاں کیس نیا آیا ہے تو میں سائیکل سے
اترتا تھا اور پوچھتا تھا۔ کیا کیس ہے۔ کیا جرم ہے
کیا تحقیقات کرتے ہو وغیرہ۔ دن کو یہ اور شام سے
لے کر آدھی رات تک سب ایڈیٹنگ کرتا تھا شروع
میں لوکل خبروں کو ایڈیٹ کرتا تھا۔ اس کے بعد
مجھے لیٹرس ٹو دی ایڈیٹر دئے گئے۔ ان میں سے جو
اچھے ہوتے تھے اور جو قابل کریکشن ہوتے تھے۔ ان کی
تصحیح کر کے شائع کرنے کے لئے بھیجتا تھا اور باقی ردّی
کی ٹوکری میں پھینک دیتا تھا۔ اسکے بعد ہی علی گڑھ
واپس آگیا۔ علی گڑھ یونیورسٹی کا ایک میگزین تھا۔
"علی گڑھ میگزین" تو اس میں میرا کالم تھا۔ انگریزی میں
اس کا مجھے ایڈیٹر ہونا چاہئے تھا ........

# میری کہانی

مُرتبہ: شمیم اختر

## خواجہ احمد عباس

یہ کہنا بہت مشکل ہے کہ میری ادبی زندگی کا آغاز کب ہوا لیکن میں یہ کہہ سکتا ہوں کہ جس دن مجھے پہلی دفعہ قلم ملا اور لکھنے کے لئے ایک کاپی۔ میں نے ایک خاص فرحت محسوس کی اور اسی خوشی کو جرنلزم کے نام سے تعبیر کرتا ہوں۔ کاغذ اور قلم کا رشتہ اس دن میں سمجھا کہ کیا ہے۔ کس طرح سے کاغذ کو استعمال کرنا چاہیئے اور قلم سے کس طرح لکھنا چاہیئے۔ ہمارے گھر کا ماحول ایسا تھا۔ کتابیں تھیں۔ رسالے تھے ہمارے گھر کی عورتیں اردو کے اکثر ناول منگاتی تھیں اور رات کو زور زور سے پڑھتی تھیں اور ہم یہ ان کی زبانی سنتے تھے۔ اس وقت ہم بہت چھوٹے تھے اور جب بڑے ہو گئے تو پہلی بار گودڑ کا لال اور اس کے بعد فسانۂ آزاد پڑھا۔ اس وقت میری عمر سات آٹھ برس تھی جب کہ میں رضائی اوڑھ کر رات کو فسانۂ آزاد پڑھا کرتا تھا کیونکہ ہمارے ابّا رات کو زیادہ دیر تک پڑھنے کی اجازت نہیں دیتے تھے اور ایکدن میں فسانۂ آزاد پڑھنے میں اتنا کھویا ہوا تھا کہ لالٹین سے رضائی میں آگ لگ گئی۔ لاہور سے پھول اخبار نکلتا تھا۔ بچوں کے لئے وہ بڑے شوق سے پڑھا کرتا تھا۔ میرے ابّا نے مجھے ایک قسم کا چیلنج دیا کہ پڑھنا کافی نہیں ہے اس میں تم ایک مضمون لکھو۔ تو میں نے ایک چھوٹا سا مضمون لکھ کر اس میں بھیجا اور وہ مضمون جس دن شایع ہوا اس دن میری خوشی کی انتہا نہ رہی میں گیارہ بارہ برس کی عمر میں علی گڑھ گیا۔ میرے چچا زاد بھائی خواجہ غلام السیدین وہاں پر پروفیسر آف ایجوکیشن تھے وہاں میں ان کی سرپرستی میں ان کے یہاں رہا۔ ان کا گھر بذات خود ایک لائبریری تھا۔ یعنی ہر کمرے میں کتابیں ہی کتابیں تھیں تو یہ کتابوں کی صحبت مجھے پہلے نصیب ہوئی اور لکھنے کی رغبت بعد میں پیدا ہوئی۔

میری سب سے پہلی تصنیف جو منظر عام پر آئی ایک کہانی تھی "ابابیل" جو ۱۹۳۷ء یا ۱۹۳۸ء میں ماہنامہ جامعہ میں چھپی۔ بعض لوگوں کے خیال میں وہ بہترین کہانی ہے۔ جرمنی میں دنیا کی بہترین کہانیوں کا ایک کلکشن چھاپا گیا ہے۔ اس میں ہندوستان سے تین کہانیاں سلیکٹ کی ہیں۔ ایک رابندر ناتھ ٹیگور کی کہانی ہے اور ملک راج آنند کی کہانی ہے۔ اور

لکھے گئے۔ جو اُردو کے رسایل کے صفحات پر پھیلے ہوئے ہیں۔ ان افسانوں میں علامتوں کا بے ڈھنگا استعمال ملتا ہے۔ ہر سطر میں کوئی نہ کوئی علامت استعمال کی گئی ہے۔ یہاں تک کہ سارا افسانہ بے جوڑ علامتوں کا دفتر پریشان نظر آتا ہے۔ سچ تو یہ ہے۔ کہ علامتی افسانہ زور زبردستی سے لکھا نہیں جاتا بلکہ تخلیق کیا جاتا ہے۔ یہ اُس وقت تک ممکن نہیں جب تک افسانہ نگار زندگی کی گہری بصیرت نہ رکھتا ہو اور افسانہ خود بخود علامتی پیرائے کا تقاضا نہ کرے۔ فیشن کے طور پر جو علامتی افسانے لکھے گئے وہ قارئین کے وقت کا زیاں کرتے رہے۔

بہرحال اب چند برسوں سے جدّت پسندی کا شور کچھ تھم سا گیا ہے اور ادب کی حقیقی صورت حال سامنے آنے لگی ہے۔ اب یہ محسوس کیا جا رہا ہے کہ ادب میں جدیدیت کے نام پر توڑ پھوڑ کا عمل بے معنی ہے۔ ادب ایک سنجیدہ ذہنی عمل ہے اور یہ روایت سے گہرا تعلق رکھتا ہے ہر نئے دَور کے لکھنے والوں کو گذشتہ دَور کی ادبی قدروں کی واقفیت ضروری ہے۔ نہ صرف گذشتہ دَور بلکہ پورے ماضی کے ادب کی آگہی ضروری ہے۔ روایت کی یہی آگہی تجربہ پسندی کو بامعنی بناتی ہے۔ چنانچہ اب ادب میں روایت شکنی کے بجائے روایت کی نئی توسیع پر زور دیا جانے لگا ہے۔

کالجوں اور دیگر درس گاہوں میں ادب کے بارے میں نئے رویوں کی تفہیم و تعلیم کی اہمیت واضح ہے۔ اگر ادیب اور نقاد خود ادب کے عمل کے بارے میں الجھنوں کے شکار ہوں اور وہ معمولی ادب کو اعلیٰ ادب کے طور پر پیش کریں تو طلباء اور معلمین بھی ذہنی انتشار کے شکار ہو سکتے ہیں اور تعلیمی قدریں متاثر ہوں گی۔ اطمینان کی بات یہ ہے کہ اب مطلع قدرے صاف ہو گیا ہے اور پھر ادب کی اعلےٰ قدروں اور روایات کی اہمیت تسلیم کی جانے لگی ہے۔ اس کا خوشگوار اثر ادب کی تدریس پر بھی پڑیگا۔ چنانچہ نیا ادب پڑھاتے ہوئے اساتذہ کو اس تبدیلی پر نظر رکھنا ہے۔ اس بار[illegible] بھی ضرورت ہے کہ نصابات میں نئے ادب پاروں کی مناسب نمایندگی ہو۔ تاکہ طلباء جدید دَور میں ادب اور زندگی کی تبدیلیوں سے واقف ہوں۔

سال رواں میں کالج کی ادبی اور ثقافتی سرگرمیاں حسبِ سابق اپنے عروج پر رہیں۔ کئی مناظرے اور سیمنار منعقد ہوئے۔ کالج کی جانب سے ریاستی تہذیب و تمدّن کے مختلف پہلوؤں کو اُبھارنے کے لئے جو متنوع پروگرام پیش کئے جاتے ہیں۔ اُن میں اس سال ریاست کی مختلف تہذیبی اکائیوں میں شادی بیاہ کے سلسلے میں دلہن کی رخصتی اور سسرال میں اُس کی آمد پر جو زنگار رنگ پروگرام پیش کیا گیا۔ وہ دیر تک دلوں میں رنگ و نور کی بارش کرتا رہے گا۔ یہ پروگرام صدر جمہوریہ ہند اور دیگر معزّزین کے اعزاز میں پیش کیا گیا ( باقی صفحہ ۱۳ پر )

## حرفِ اوّل ——— ادارہ

وقت کے گذرنے کے ساتھ ساتھ زندگی بدلتی رہتی ہے۔ تبدیلی فطرت کا اٹل اصول ہے۔ تبدیلی، حرکت اور عمل زندگی ہے اور جمود، بے حسی اور بے عملی موت ہے، فنکار زندگی کا پرستار ہوتا ہے، لازمی طور پر وہ تبدیلی اور حرکت کو پسند کرتا ہے۔

اقبال کا پورا فلسفہ حرکت اور تبدیلی پر مبنی ہے۔ انہیں زندگی "جاوداں، پیہم دواں اور ہر دم جواں" نظر آتی ہے۔ تبدیلی کے اس عمل کے نتیجے میں ادب جو زندگی اور فطرت کی تخلیقی ترجمانی کا کام کرتا ہے، بھی تبدیلیاں قبول کرتا ہے۔ اس کے موضوعات اسالیب، الفاظ اور ہیئت میں تبدیلیاں واقع ہو جاتی ہیں۔ تبدیلی کے اسی عمل کے نتیجے میں ۱۹۶۰ء کے بعد اردو ادب جدت پسندی کے ایک نئے دور میں داخل ہونے لگا۔ چنانچہ شاعری۔ ناول۔ افسانہ اور تنقید میں نئے تصورات اور نظریات فروغ پانے لگے۔ شاعری میں زندگی، فطرت، حسن، عشق اور انسانی رشتوں کے بارے میں نئے خیالات پیش کئے جانے لگے شاعر خوابوں کے نرم دھندلکوں سے نکل کر وقت اور وجود کی ٹھوس حقیقتوں کا سامنا کرنے لگا۔ نظریوں اور عقیدوں کی شکست ہونے لگی۔ انسان بے چارگی کے ساتھ سماجی۔ سیاسی اور تہذیبی دباؤ کو محسوس کرنے لگا اور اس کے لئے کوئی نجات کا راستہ باقی نہ رہا۔ یہ ایک نئی صورت حال تھی اور اسکا سامنا کرنے سے شاعری میں شکست خوردگی۔ پسپائی اور محرومی کے جذبات کا اظہار ہونے لگا۔ ایسے ہی جذبات کرداروں اور واقعات کے عمل اور ردِّ عمل کی صورت میں افسانوں اور ناولوں میں پیش کئے جانے لگے۔ شاعری اور افسانہ کی ہیئت اور تکنیک میں تجربے ہونے لگے۔ یہ سب تو ٹھیک تھا۔ تجربہ پسندی کا یہ میلان اردو ادب کی زندگی اور توانائی کا ثبوت تھا، لیکن مشکل یہ درپیش آئی کہ تجربہ پسندی کی دھن میں بہت سے شاعروں اور ادیبوں نے ادب کی مسلّمہ قدروں اور روایات سے چشم پوشی کی۔ شاعری میں اندرونی تجربے کو مناسب الفاظ میں پیش کرنے کے بجائے مروجہ خیالات کو پیش کیا جانے لگا۔ یہاں تک کہ سب جدید شعراء ایک ہی راگ الاپنے لگے۔ شاعری میں نئے الفاظ مثلاً انگریزی الفاظ برتے گئے۔ لیکن یہ کام بھی من مانے طریقے سے کیا گیا اور شاعری کی زبان ترسیلیت میں ناکام ہوگئی۔ افسانے میں علامتی انداز کو روا رکھا گیا۔ اور ہر افسانہ نگار اوروں کی دیکھا دیکھی علامتی افسانہ نگار بن گیا۔ گذشتہ دس پندرہ برسوں میں سینکڑوں افسانے

وہ[...]ہاں ہے ترا تو کرے جسے پیدا
یہ سنگ و خشت نہیں جو تری نگاہ میں ہے
(علامہ اقبالؒ)

# پیکوش

جذبا[...]
کی صور[...]
جا ز[...]
[...]طالعہ

"ا۵"

## گورنمنٹ زنانہ کالج مولانا آزاد روڈ سرینگر کشمیر

## کی

## طالبات کا ترجمان

ادارہ تحریر:
- مسز رخسانہ احمد
- مس اختر
- مس رفعت آرا

دسمبر ۱۹۸۷ء

مدیر:
مسز مریم حامدی

